مطلب یہ ہے کہ جیسے آج کل کی طرح لوگ کاروبار میں لگے ہوئے ہیں اسی طرح قیامت کے آنے والے دن بھی مشغول ہوں گے اور قیامت یکایک آجائے گی۔ جیسا کہ اللہ جل شانہٗ نے فرمایا ہے۔

بَلْ تَأْتِيهِمْ بَغْتَةً فَتَبْهَتُهُمْ فَلَا يَسْتَطِيعُونَ رَدَّهَا وَلَا هُمْ يُنْظَرُونَ ○ (الانبیآء)

بلکہ قیامت ان پر اچانک آپہنچے گی سو اُن کے ہوش کھودے گی۔ پھر نہ اسے ہٹا سکیں اور نہ اُنھیں مہلت ہی دی جائے گی۔

الحاصل قیامت کی نشانیاں اللہ رب العزت نے اپنے رسولؐ کی زبانی بندوں تک پہنچادی ہیں اور اس کے آنے کا ٹھیک وقت خود سرورِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم کو بھی نہیں بتایا البتہ ابن ماجہ اور مسند احمد کی روایت میں اتنا ضرور ہے کہ قیامت جمعہ کے دن آئے گی اور یہ بھی فرمایا کہ تمام مقرب فرشتے اور ہر ایک آسمان ہر ایک زمین ہر ہوا ہر پہاڑ ہر دریا ڈرتا ہے کہ کہیں آج ہی قیامت نہ ہو۔ غرضیکہ قیامت کا ٹھیک وقت اللہ کے سوا کسی کو پتہ نہیں بعض لوگوں نے اٹکل سے قیامت کے آنے کا وقت بتایا ہے مگر وہ محض اٹکل اور اِنْ هُمْ اِلَّا يَخْرُصُوْنَ کے درجہ میں ہے۔ جب لوگوں نے سرورِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم سے قیامت کا وقت پوچھا تو اللہ جل شانہٗ کی جانب سے حکم ہوا کہ

قُلْ اِنَّمَا عِلْمُهَا عِنْدَ رَبِّيْ لَا يُجَلِّيهَا لِوَقْتِهَا اِلَّا هُوَ ثَقُلَتْ فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ لَا تَاْتِيْكُمْ اِلَّا بَغْتَةً

تم کہہ دو کہ اس کا علم میرے پروردگار ہی کو ہے وہی اس کے وقت پر اسے ظاہر کریگا وہ آسمانوں اور زمینوں پر بھاری ہوگی اچانک تم پر آپہنچے گی۔

وهذا اٰخر السطور من هذا الكتاب المسطور والحمد للّٰه الخالق العليم بذات الصدور والصلوٰة على سيّد رسله الذى جاء بهداية الاسلام والنور وعلىٰ اٰله وصحبه الذين اتبعوه فى المكره والسرور.

ختم شد

